



VOL : 13




# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

## Distance Learning Religious Education



کوئی دشمن جہالت سے زیادہ خطرناک نہیں امام علی علیہ السلام




امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا

**حماقت و جہالت** جس کے حصّے میں آئیں اُس سے ایمان روپوش ہو جاتا ہے۔۔

شجاع ترین انسان وہ ہوتا ہے جو
علم کے ذریعے اپنی جہالت پر غلبہ حاصل کرے۔۔

طالبِ علم جاہلوں میں ایسا ہے
جیسے مُردوں میں زندہ۔۔

امام علی علیہ السلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا ﷺ

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔۔**

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات
☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام
☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت






☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
☆ بہت سے اعمال کے فضائل
☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق مسومات
☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کرکے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددومعاوّن ہوں گے کہ جو علم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسة القائم علیه السلام

# تصویری مسائل

جوابات صفحہ نمبر 35
پر ملاحظہ کریں۔



1 مسلمان کو کافروں کے قبرستان میں
دفن کرنا کیسا ہے؟



2 بغیر وضو گلے میں اللہ کے نام کا
لاکٹ پہننا کیسا ہے؟




3 مسلمان ممالک میں بینکوں کے سودی شعبوں
میں ملازمت کرنا کیسا ہے؟



4 آقائے سیستانی و آقائے خامنہ ای کے
فتویٰ میں رشوت لینا کیسا ہے؟



5 کیا بغیر وضو قرآن کو ہاتھ میں اٹھایا
جاسکتا ہے؟



6 مرغی کا انڈہ کھانا کیا مکروہ ہے؟





7 بیمار کی عیادت کے ثواب کو ظاہر کرنے
والی کوئی حدیث بیان کریں۔



8 ناسمجھ بچے کے رونے کے متعلق
روایات میں کیا کہا گیا ہے؟



9 کیا جلی ہوئی روٹی کھانا حرام ہے؟




10 سورہ واقعہ کی روزانہ تلاوت سے
کونسا دنیاوی فائدہ حاصل ہوتا ہے؟



11 کیا کریڈٹ کارڈ سے خرید و فروخت میں
ضروری ہے کہ سود سے بچنے کیلئے رقم کی
ادائیگی مدت کے اندر کر دی جائے؟



12 موبائل فون کی مدد سے موسیقی و گانے
سننا کیسا عمل ہے؟



13 اِس تصویر میں
مولا علیؑ سے
منسوب کس
واقعہ کی یاد
دلائی گئی ہے؟



14 آقائے سیستانی کے فتویٰ میں اگر
بلی کا بال نمازی کے لباس
پر ہو تو کیا نماز ہوجائے گی؟

### مندرجه ذیل تصاویر کو دیکه کر روایات میں موجود ظالموں اورگناه گاروں کیلئے کس دن کا تصوّر ذهن میں آتا هے ۔؟







روایات کے مطابق **میدانِ قیامت** میں بہت سے گناہ گار چیونٹیوں، کتوں، سوروں کی شکل میں محشور ہوں گے۔ بعض افراد رینگتے ہوئے آئیں گے اور بعض کے چہروں پر گوشت نہ ہوگا۔



## منبر پر جانے والوں کی ذمّه داریاں

سوال: حضرت آیت اللہ فاضل لنکرانیؒ نے منبر پر جانے والوں کی کیا ذمّہ داریاں بیان کی ہیں؟

جواب: ۱۔ احکام حلال وحرام بیان کرنا۔ ۲۔ امر بالمعروف ونہی عن المنکر کرنا۔

۳۔ آیات واقوالِ پیغمبرؐ اور اقوالِ معصومینؑ سے وعظ ونصیحت حاصل کرنا۔

۴۔ اہلِ بیتؑ کے فضائل ومصائب بیان کرنا خصوصاً سید الشّہداءؑ اور ان کے اصحاب کے مصائب۔------ایسی مجالس ثوابِ عزاداری کے ساتھ بیانِ احکام اور وعظ ونصیحت کے ثواب پر مشتمل ہوں گی۔



**اسلیئے کہ بیانِ احکام اور وعظ ونصیحت امام حسینؑ کے اعلیٰ ترین مقاصد تھے۔۔**

## CREATIVE WRITING



دی گئی تصویر میں جو پیغام پوشیدہ ہے، اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔۔

# اخلاقیات

سوال: مولا علیؑ کن شرائط پر کسی کے گھر مہمان بننا پسند کرتے تھے؟

جواب: ۱۔ باہر سے کھانے کی کوئی چیز نہ لاؤ گے ۲۔ جو کچھ گھر میں ہے اسے ہم سے نہ چھپاؤ گے ۳۔ اپنے اہل وعیال کو کسی مشکل میں نہیں ڈالو گے

سوال: کسی کے راز کو چھپانا کس عظیم ہستی کی سنت کہا جاتا ہے؟

جواب: پروردگار کی۔

سوال: نرمی سے پیش آنا کس کی سنت ہے؟

جواب: انبیاء علیہم السلام کی۔

سوال: جو کوئی اپنی اصلاح کی فکر میں لگ جاتا ہے تو بقول امام صادقؑ اسے کیا فائدہ حاصل ہوتا ہے؟

جواب: وہ لوگوں کی عیب جوئی سے باز آجاتا ہے۔

سوال: جو اپنے خاندان والوں کے ساتھ بھلائی کرے گا اس کا اسے کیا فائدہ حاصل ہوگا؟

جواب: امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ: ”خدا اس کی عمر میں اضافہ کرے گا“۔

سوال: روایات میں فضول خرچ کی کیا نشانیاں بیان کی گئی ہیں؟

جواب: ۱۔ بے مقصد خریداری کرنا

۲۔ اپنی حیثیت سے زیادہ کا لباس پہننا

۳۔ اپنی حیثیت سے بڑھ کر غذا پر خرچ کرنا



سوال: روایات میں وفادار کی کیا پہچان بتائی گئی ہے؟

جواب: ۱۔ اپنے دینی بھائیوں سے کتنی محبت رکھتا ہے ۲۔ اپنے وطن سے کتنی محبت کرتا ہے ۳۔ اپنے گناہوں پر کتنا روتا ہے

سوال: اگر کوئی کتنا بڑا بادشاہ یا عہدے دار ہی کیوں نہ ہو جائے وہ کون سی چیزیں ہیں جن سے اسے منہ نہیں موڑنا چاہیئے؟

جواب: ۱۔ ماں باپ کے احترام میں اپنی جگہ سے کھڑا ہو جانا۔

۲۔ اپنی آخرت کی اصلاح کے لئے کسی عالم سے استفادہ کرنا۔

۳۔ مہمان کی خدمت کرنا۔

سوال: وہ کون سے کام تھے جن کے متعلق جبرائیل علیہ السلام نے رسولؐ خدا سے فرمایا تھا کہ اگر ہم فرشتوں کو زمین پر عبادت کرنے کا حکم ملتا تو ہم وہ کام انجام دیتے؟

جواب: ۱۔ مسلمانوں کو پانی پلانا ۲۔ کثیر العیال کی مدد کرنا

۳۔ گناہوں کی پردہ پوشی کرنا

سوال: رسولؐ خدا نے مندرجہ ذیل تین افراد کو کیا کرنے کی تاکید کی ہے؟

۱۔ جو دنیا کا خواہشمند ہو.......................... اسے تجارت کرنا چاہیئے

۲۔ جو آخرت کا خواہشمند ہو.......................... اسے زہد اختیار کرنا چاہیئے

۳۔ جو دنیا و آخرت دونوں کا خواہشمند ہو........ اسے علم حاصل کرنا چاہیئے

سوال: وہ کون سا شخص ہوگا جس کے متعلق رسولؐ خدا نے فرمایا کہ: ”خدا اسے منہ کے بل دوزخ میں گرائے گا“؟

جواب: جو اپنی بیوی کو شادی، غمی میں شریک ہونے کی اجازت دے گا جبکہ وہ باریک لباس پہنے ہوگی۔

سوال: وہ کون سا عمل ہے جو شیطان کی کمر توڑ دیتا ہے؟

جواب: صدقہ۔

سوال: وہ کونسا عمل ہے جو شیطان کی رگِ گردن کو کاٹ دیتا ہے؟

جواب: استغفار۔

سوال: پیغمبرؐ اسلام نے کن ۴ باتوں پر عمل کرنے والی امّت کی عورتوں کے لئے جنت کا وعدہ فرمایا ہے؟

جواب: ۱۔ جو پانچ وقت کی نماز کی پابندی کرے۔

۲۔ جو ماہِ رمضان کے روزے رکھے۔

۳۔ جو اپنے شوہر کی اطاعت کرے۔

۴۔ جو اپنی عزت و عصمت کی حفاظت کرے۔

سوال: رسولؐ خدا نے کن دولتمند افراد کو مُردہ کہا ہے؟

جواب: فضول خرچ دولت مند کو۔

سوال: رسولؐ خدا نے بیماروں کے لئے کن فائدوں کا تذکرہ کیا ہے؟

جواب: ۱۔ جو نیک کام وہ اپنی صحت مندی کے زمانے میں کیا کرتا تھا انکا ثواب بیماری میں بھی اسے ملے گا۔

صدقہ نجات دینے والی دوا ہے — امام علی علیہ السلام



۲۔ اگر اُس بیماری سے صحت یاب ہوجائے گا تو اُس کے سارے گناہ معاف ہوجائیں گے۔

۳۔ اور اگر انتقال ہوجائے تو مغفور ہوکر مرے گا۔

سوال: وہ کون سی ۴ چیزیں ہیں جنہیں رسولؐ خدا نے باعثِ سعادت قرار دیا ہے؟

جواب: ۱۔ نیک بیوی ۲۔ نیک اولاد ۳۔ نیک دوست

۴۔ اپنے شہر میں روزگار

سوال: وہ کون سی غیبت ہے جس کے متعلق رسولؐ خدا نے فرمایا ہے کہ: ”وہ منافقت تک لے جاتی ہے“؟

جواب: کسی مومن کا نام لئے بغیر غیبت کرنا جبکہ سننے والے اس کو پہچانتے ہوں۔

سوال: روایت میں انبیّاء کے بعد عورتوں میں سب سے زیادہ باعزت کن مومنات کو قرار دیا گیا ہے؟

جواب: ۱۔ وہ جو اپنے شوہروں کی فرمانبرداری کریں اور اپنے گھر میں بیٹھی رہیں۔

سوال: قیامت کے دن خدا امیروں، غریبوں اور بیماروں کے سامنے کن لوگوں کو مثال بنا کر پیش کرے گا کہ دولت مندی، غربت اور بیماری کے باعث بھی انہوں نے خدا کی نافرمانی نہیں کی؟

جواب: امیروں کے سامنے حضرت سلیمانؑ کو پیش کرے گا۔

غریبوں کے سامنے حضرت عیسیٰؑ کو پیش کرے گا۔

بیماروں کے سامنے حضرت ایوبؑ کو پیش کرے گا۔

سوال: رسولؐ خدا نے کس عمل کو دواؤں کی ماں قرار دیا ہے؟

جواب: کم کھانا۔

سوال: حضرت علیؑ نے کن باتوں کو بہت سخت قرار دیا ہے؟

جواب: ۱۔ غربت میں سخاوت کرنا ۲۔ غصّہ کے وقت معاف کردینا ۳۔ تنہائی میں پاکدامن رہنا

سوال: مولائے کائناتؑ نے کس علم کے بارے میں کہا ہے کہ وہ شفاعت کے لائق بناتا ہے؟

جواب: قرآن کے علم کو۔

سوال: وہ کون سے معصومؑ تھے جن کے پاس جب کوئی سوال پوچھنے کے لئے آیا اور کہا کہ آپ سے چار مسائل دریافت کرنا چاہتا ہوں تو انہوں نے فرمایا چالیس مسائل پوچھو؟

جواب: حضرت علیؑ۔

سوال: امام صادقؑ نے اہل جنت افراد کی کون سی چار علامات بیان کی ہیں؟

جواب: ۱۔ مسکراتا چہرہ ۲۔ صاف ستھری زبان ۳۔ رحم کرنے والا دل ۴۔ عطا کرنے والا ہاتھ۔

سوال: حضرت نوحؑ کے بعد وہ کون سے انبیاءؑ تھے جنہیں خدا نے دنیاوی سلطنت بھی عطا کی؟

جواب: ۱۔ ذوالقرنینؑ ۲۔ حضرت داؤدؑ ۳۔ حضرت سلیمانؑ ۴۔حضرت یوسفؑ



سوال: رسولؐ خدا کس عمل کے بارے میں فرماتے ہیں کہ: ''اگر اُس پر عمل کرلیا تو گویا پورے قرآن پر عمل کرلیا؟

جواب: زبان کی حفاظت۔

سوال: حضرت موسیٰؑ نے کس عمل کے متعلق یہ فرمایا ہے کہ اگر اُس پر عمل کرلیا تو گویا اُس نے زبور پر عمل کرلیا؟

جواب: بُرے دوست سے قطع تعلق۔

سوال: رسولؐ خدا نے کس عمل کے لئے کہا ہے کہ میں آخری سانس تک اس کو نہیں چھوڑوں گا؟

جواب: بچوں کو سلام کرنا۔

سوال: حضرت لقمانؑ نے اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا کہ: ''میں نے بہت سے انبیاءؑ کی خدمت کی ہے اور ان سے میں نے ۴ جملے حاصل کیئے تم بھی ان جملوں پر عمل کرو (وہ جملے مکمل کریں)؟

جب تم نماز میں ہو تو اپنے ________ کی حفاظت کرو۔

جب تم دسترخوان پر ہو تو تم اپنے ________ کی حفاظت کرو۔

جب تم دوسروں کے گھر میں ہو تو اپنی ________ کی حفاظتکرو۔

جب تم لوگوں کے درمیان ہو تو اپنی ________ کی حفاظت کرو۔

جواب: (دل، ہاتھ، آنکھ اور زبان)۔

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

قید رکھنے کیلئے

زبان سے بڑھ کر اور کوئی حقدار نہیں

# عقائد

سوال: رسولؐ اللہ کی معراج کا واقعہ قرآن کے کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب: سورۂ اسراء۔

سوال: عقائد کا وہ کون سا جملہ ہے جسے بقول امام جعفر صادق علیہ السّلام: ''صرف پہلا حصّہ پڑھنے سے انسان کافر ہو جاتا ہے اور دوسرا حصّہ پڑھنے سے مسلمان

جواب: کلمہ لا الہ ..........الا اللہ ۔

سوال: کیا یہ صحیح عقیدہ ہے کہ رسولؐ اللہ کو معراج جسمانی اور روحانی دونوں طور پر ہوئی تھیں؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: گناہوں پر عذاب اور نیکیوں پر ثواب ملنے کا عقیدہ رکھنا ضروری ہے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: کیا یہ بات صحیح ہے کہ روزِ قیامت ہمارے اعضاء گواہی دیں گے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: جو رسولؐ خدا کو آخری نبی نہ مانے اسے کیا قرار دیا جاتا ہے؟

جواب: کافر۔

سوال: کیا قادیانیوں پر اہلِ کتاب کا حکم لگایا جا سکتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: رسولؐ خدا کے آخری نبی ہونے کا ذکر کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب: سورۂ احزاب آیت نمبر ۴۰۔



سوال: کیا ہمارے عقیدے میں تمام انبیاء علیہم السّلام کا معصوم ہونا ضروری ہے؟

جواب: جی ہاں۔

# قرآن

سوال: قرآن میں حضرت یوسفؑ کی قمیض کا کتنی بار تذکرہ آیا ہے؟

جواب: ۳ بار۔

سوال: وہ کون سا سورہ ہے جو ایک جنگ کے نام پر ہے؟ جو پیغمبرؐ اسلام کے زمانے میں لڑی گئی؟

جواب: جنگ احزاب۔

سوال: وہ کون سا قرآنی سورہ ہے جس میں ۱۶ انبیاء کا تذکرہ ہوا ہے؟

جواب: سورۂ انبیاء۔

سوال: وہ کون سے سورے ہیں جو رسولؐ خدا کے نام یا القاب سے منسوب ہیں؟

جواب: سورۂ محمدؐ، سورۂ طٰہٰ، سورۂ یٰسین، سورۂ مدثر، سورۂ مزمّل۔

سوال: قرآن میں رکوع کو کون سی علامت سے ظاہر کیا جاتا ہے؟

جواب: حرف ''ع'' سے۔

سوال: قرآن کے کس سورہ میں سب سے زیادہ رکوع ہیں؟

جواب: سورۂ بقرہ میں ۴۰ رکوع ہیں۔

سوال: پورے قرآن میں کل کتنے رکوع ہیں؟

جواب: ۵۴۰۔

امام علی علیہ السّلام نے فرمایا

آخرت کی زینت تین چیزیں ہیں

علم - تقویٰ - صدقہ

سوال: سورۂ العذاب کون سے سورہ کا دوسرا نام ہے؟

جواب: سورۂ توبہ۔

سوال: وہ کون سا سورہ ہے جس کی تمام آیات لفظ ''س'' پر ختم ہوتی ہیں؟

جواب: سورۂ ناس۔

سوال: وراثت کے قوانین قرآن کے کس سورۂ میں ذکر ہوئے ہیں؟

جواب: سورۂ نساء میں۔

## سابقہ انبیاء علیہم السلام

سوال: وہ کون سے نبی ہوں گے جن کی جنت میں شادی کے موقع پر ولیمہ میں ۴۰۰۰ سال تک شرکاء کو کھانا کھلایا جائے گا؟

جواب: حضرت عیسیٰ علیہ السّلام۔

سوال: بتایئے حضرت نوحؑ کا اصل نام کیا تھا؟ کیونکہ نوحؑ تو ان کا لقب تھا؟

جواب: عبدالغفار۔

سوال: قرآن میں حضرت موسیٰ علیہ السّلام کا تذکرہ سب سے زیادہ آیا ہے؟ بتایئے کتنی دفعہ؟

جواب: ۱۳۶ دفعہ۔

سوال: وہ کونسے نبی تھے جن کی قوم بہت لالچی تھی اور بہت بہانے بناتی تھی؟

جواب: حضرت موسیٰؑ۔



سوال: حضرت سلیمانؑ و بلقیس کا واقعہ قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب: سورۂ سبا میں۔

سوال: کون سے خدا کے نبی اپنی عفت و پاکدامنی کی وجہ سے زیادہ ذکر ہوئے ہیں؟

جواب: حضرت یحییٰؑ۔

سوال: کون سے انبیاء علیہم السلام ایسے تھے جنہوں نے ایک مدّت تک بھیڑ بکریاں چرائیں؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ، حضرت موسیٰؑ اور رسولِ خداؐ۔

سوال: کس نبی کے قصّے کو قرآن نے ''احسن القصص'' (سب سے بہترین قصّہ) قرار دیا ہے؟

جواب: حضرت یوسفؑ کے قصّے کو۔

سوال: وہ کون سے انبیاء ہیں جو بغیر باپ کے پیدا ہوئے؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ اور حضرت آدمؑ۔

سوال: وہ کون سے دو نبی ہیں جن کا قرآن میں ذکر ہے لیکن انہوں نے پوری عمر شادی نہیں کی؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ اور حضرت یحییٰؑ۔

## اصحابِ معصومین علیہم السلام

سوال: وہ کون سے ۴ افراد ہیں کہ جن کے متعلق روایات میں آیا ہے کہ جنت ان کی مشتاق ہے؟

جواب: حضرت علیؑ، حضرت مقدادؓ، حضرت سلمانؓ، حضرت ابوذرؓ۔

سوال: حضرت آمنہؑ کی عمرِ مبارک کیا تھی؟

جواب: ۳۰ سال۔

سوال: حضرت آمنہؑ کہاں دفن ہیں؟

جواب: مکّہ کے قریب ایک مقام ابواء میں۔

سوال: رسولؐ خدا کی وہ کون سی پھوپھی تھیں جو شاعرہ تھیں اور انہوں نے حضرت حمزہؓ اور رسولؐ خدا کی وفات پر کئی دردناک مرثیے بھی کہے؟

جواب: حضرت صفیہؓ۔

سوال: حضرت حلیمہ سعدیہ کے نام کے ساتھ سعدیہ کیوں لگایا جاتا ہے؟

جواب: کیوں کہ آپ قبیلۂ بنی سعد سے تعلق رکھتی تھیں۔

سوال: حلیمہ سعدیہ نے کتنے عرصہ رسولؐ اللہ کی پرورش کی؟

جواب: تقریباً پانچ سال۔

سوال: حضرت حمزہؓ کے علاوہ وہ کون تھے جو رسولؐ اللہ کے رضاعی بھائی بھی تھے؟

جواب: ابوسلمہؓ۔

سوال: رسولؐ اللہ نے شہدائے جنگِ اُحد کے کس شہید پر سب سے زیادہ گریہ کیا؟

جواب: حضرت حمزہؓ پر۔

سوال: رسولؐ اللہ نے انصار کی عورتوں کو اپنے شہیدوں پر گریہ کرتے دیکھ کر کیا ارشاد فرمایا تھا؟

جواب: کیا حمزہؓ پر رونے والیاں نہیں ہیں۔



سوال: انصار کی عورتوں نے پھر کس کے گھر جمع ہو کر حضرت حمزہؓ کا گریہ و ماتم کیا؟

جواب: حضرت فاطمہ زہراؑ کے گھر جمع ہو کر۔

## روزہ

سوال: کسے روایات میں آدھا صبر کہا گیا ہے؟

جواب: روزہ کو۔

سوال: بدن کی زکوٰۃ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: روزہ کو۔

سوال: کھانا کھا کر شکرِ خدا کرنے والے کو کس شخص کے برابر ثواب ملتا ہے؟

جواب: صابر روزہ دار کے برابر ثواب ملتا ہے۔

سوال: وہ کون سا عمل ہے جو شیطان کے چہرے کو سیاہ کر دیتا ہے؟

جواب: روزہ۔

سوال: وہ کون سے ۴ اعمال ہیں جن کے متعلق رسولؐ خدا نے فرمایا ہے کہ وہ روزے کو فاسد کر دیتے ہیں اور نیک عمل کے ثواب کو اکارت کر دیتے ہیں؟

جواب: غیبت، جھوٹ، چغلخوری اور نامحرم کو بری نگاہ سے دیکھنا۔

### جوابات — مقدّس مقامات

1 یروشلم کے قریب حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قبرِ مبارک۔

2 فلسطین میں حضرت یعقوب علیہ السلام کی قبرِ مبارک۔

3 حضرت آدم علیہ السلام کے بعد حضرت یوشع علیہ السلام نبی ہوئے، اُن کی قبرِ مبارک۔

4 اردن میں حضرت شعیب علیہ السلام کی قبرِ مبارک۔

# فارسی / اردو الفاظ

بتایئے مندرجہ ذیل الفاظ کو فارسی میں کیا کہتے ہیں۔؟

۱۔ سسر —— خسر
۲۔ ساس —— خوشدامن
۳۔ چچازاد —— عم زاد
۴۔ منگیتر —— نامزد
۵۔ دلہن —— عروس
۶۔ بھتیجی —— دخترِ برادر
۷۔ پھُپھی —— ہمشیرۂ پدر
۸۔ جیٹھ —— برادرِ کلاں شوہر
۹۔ شاگرد —— تلمیذ
۱۰۔ دیور —— برادرِ خوردِ شوہر

# حج

سوال: حج کے بعد میدانِ غدیر میں رسولؐ اللہ نے مولا علیؑ کے سر پر کس رنگ کا عمامہ باندھا تھا؟

جواب: سیاہ رنگ کا۔

سوال: رسولؐ خدا کے اُس سیاہ عمامے کا کیا نام تھا؟

جواب: سحاب۔



سوال: یہ حدیث کس معصومؑ کی ہے کہ مسلمان جمعہ کے دن حالتِ احرام میں ہے، پس اگر وہ نمازِ جمعہ ادا کرے تو وہ احرام سے خارج ہوگا؟

جواب: رسولؐ خدا۔

# خاندانِ اہلِبیت علیہم السلام

سوال: حضورؐ کو اپنی کون سی کنیت سب سے زیادہ پسند تھی؟

جواب: ابوالقاسمؐ۔

سوال: بتایئے حضرت زہراؑ کی شادی مکّہ میں ہوئی یا مدینہ میں؟

جواب: مدینہ میں۔

سوال: مولا علیؑ نے ولادت کے بعد پہلی نگاہ کس پر ڈالی؟

جواب: جنابِ رسولؐ خدا پر۔

سوال: رسولؐ خدا نے اُس وقت کیا ارشاد فرمایا تھا؟

جواب: اِس نے مجھے پہلی نگاہ کیلئے منتخب کیا میں نے اِسے علم کے لئے منتخب کیا۔

سوال: بچپن میں سانپ کو ہاتھ سے پکڑ کر مارنے پر مولا علیؑ کی والدہ نے آپ کو کس لقب سے پکارا؟

جواب: حیدر۔

سوال: حضرت ابوطالبؑ نے آپؑ کا کون سا نام تجویز کیا تھا؟

جواب: زید۔

سوال: بتایئے حضرت ابوطالب کی کنیت ابوطالب کس وجہ سے قرار پائی؟

جواب: آپ کے بیٹے طالب کے نام پر۔

سوال: مولا علیؑ کی دو سب سے مشہور کنیت کون سی ہیں؟

جواب: ابوالحسنؑ اور ابوترابؑ۔

سوال: یہ بتایئے کہ دعوتِ ذوالعشیرہ کا اہتمام کس شخصیت کے گھر ہوا تھا؟

جواب: حضرت ابوطالبؑ کے گھر۔

سوال: اس دعوت کا پیغام اولادِ عبدالمطلبؑ تک کس نے پہنچایا؟

جواب: حضرت علیؑ نے۔

## معلوماتِ عامّہ

سوال: مسجد قباء کا دوسرا نام کیا ہے؟

جواب: مسجد تقویٰ۔

سوال: مسجد قباء جس زمین پر بنائی گئی وہ کس کی زمین تھی؟

جواب: حضرت کلثوم بن ھدم کی۔

سوال: بتایئے تعمیر کعبہ سے پہلے لوگ کس واقعہ سے تاریخ کا حساب لگایا کرتے تھے؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ کے آگ میں ڈالے جانے کے واقعہ سے۔

سوال: تعمیر کعبہ کے بعد لوگ کس واقعہ سے تاریخ کا حساب لگاتے تھے؟

جواب: اصحاب الفیل کے واقعہ سے۔

سوال: یہ مشورہ کس عظیم ہستی کا تھا کہ ہجرتِ مدینہ سے تاریخ کا حساب لگایا جائے؟

جواب: مولا علیؑ کا۔



سوال: وہ کون سی عورت ہیں جو بغیر ماں باپ کے پیدا ہوئیں؟

جواب: حضرت حوّاؑ۔

سوال: بتایئے مولا علیؑ کی انگوٹھی پر کیا تحریر نقش تھی؟

جواب: الملک اللہ۔

سوال: مولا علیؑ کی والدہ حضرت فاطمہؑ بنت اسد مولا علیؑ کی ولادت کے کتنے دن بعد تک خانہ کعبہ میں رہیں؟

جواب: تین دن تک۔

سوال: بائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہننے کا رواج سب سے پہلے کس نے ڈالا؟

جواب: امیر شام معاویہ نے۔

سوال: جس وقت رسول اللہؐ نے اعلان رسالت کیا اس وقت حضرت علیؑ کی عمرِ مبارک کیا تھی؟

جواب: ۱۰ یا ۱۲ سال۔

سوال: جنگِ خندق میں خندق کھودنے کے لئے کتنے صحابہ نے حصّہ لیا؟

جواب: ۳۰۰۰ صحابہ نے۔

## مقدّس مقامات

سوال: مسجد نبوی کی جگہ کس خاندان کی ملکیت تھی؟

جواب: بنونجّار کی۔

سوال: بنونجّار کے ان دو بچوں کے کیا نام تھے جن کی زمین پر مسجد نبوی تعمیر ہوئی؟

جواب: سہل اور سہیل۔

سوال: مسجد نبوی کی چھت ڈالنے کے لئے کیا چیز استعمال کی گئی تھی؟

جواب: کھجور کے پتّے۔

سوال: مسجد نبوی کے ساتھ ایک چبوترہ بھی تعمیر ہوا وہ کس نام سے مشہور ہوا؟

جواب: صُفّہ۔

سوال: مسجد بنو سلمہ کا موجودہ نام کیا ہے؟

جواب: مسجد ذو قبلتین۔

## نماز

سوال: اگر ایک وقت میں سورج گرہن بھی ہو اور زلزلہ بھی آجائے تو کتنی نمازِ آیات پڑھنا ہوں گی؟

جواب: دو۔

سوال: اگر وقت پر نمازِ آیات نہ پڑھی ہو تو کیا بعد میں پڑھنا ہوگی؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: اگر زلزلہ ایسا نہ ہو کہ جس سے لوگ ڈریں تو کیا پھر بھی نمازِ آیات پڑھنا ہوگی؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: اگر کسی دوسرے ملک میں سورج یا چاند گرہن ہو تو کیا برابر کے ممالک والوں کو بھی نمازِ آیات پڑھنا ہوگی؟



جواب: جی نہیں۔

سوال: کیا نمازوں کی قضا کو فوراً بجالانا ضروری ہے؟

جواب: فوراً واجب تو نہیں ہے البتہ کوتاہی نہیں کرنی چاہئیے اور جلد ادا کرنی چاہئیے۔

سوال: نمازِ آیات کی دو رکعت میں کتنے رکوع ہوتے ہیں؟

جواب: ۱۰ (ہر رکعت میں ۵ رکوع)۔

سوال: اگر چاند کو معمولی سا گرہن لگا ہو تو کیا پھر بھی نمازِ آیات پڑھنا ہوگی؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: کیا سورج اور چاند کو گرہن اس وجہ سے لگتا ہے کہ خدا اپنی مخلوق سے ناراض ہے؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: کیا مرحوم باپ کی قضا نمازِ آیات بھی بڑے بیٹے پر واجب ہوتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

سوال: اگر دو شہروں میں بہت کم فاصلہ ہو تو کیا دوسرے شہر والوں پر بھی نمازِ آیات واجب ہوگی؟

جواب: جی ہاں اگر وہ شہر اتنے قریب ہوں کہ الگ الگ شمار نہ ہوتے ہوں۔



## خمس و زکوٰۃ

سوال: وہ مال جو چوری ہو جائے کیا اس پر خمس ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: اگر کسی نے حج وعمرہ کی رقم کا تو خمس نکال دیا لیکن باقی مال کا خمس نہ نکالا جو اس پر واجب تھا تو کیا اس کا حج وعمرہ صحیح ہے؟

جواب: صحیح ہے البتہ بعد میں اُس مال کا خمس نکالنا بھی ضروری ہے۔

سوال: کیا آیت اللہ خامنہ ای اور آیت اللہ سیستانی کے فتویٰ میں حجِ واجب کے لئے پچھلے سال جمع کرائی گئی رقم پر خمس دینا ہوگا؟

جواب: جی نہیں۔ سیستانی، اگر اس کے علاوہ کوئی راہ نہ ہو تو واجب نہیں۔

سوال: اگر کوئی چیز خمس کی تاریخ مکمل ہونے پر ناکارہ ہو چکی ہو تو کیا اس کا خمس دینا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: وہ گھر یا گاڑی جو کاروبار کے لئے لی گئی ہو اب اسکا خمس نکالنا ہو تو کس قیمت کے متعلق خمس نکالیں قیمتِ خرید یا موجودہ قیمت؟

جواب: موجودہ قیمت۔

سوال: آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیا وہ رقم جو کرائے کے مکان کے ایڈوانس کے طور پر دی گئی ہے کیا اس کا خمس دینا ضروری ہے؟



جواب: جب بھی اسکی (ایڈوانس) ادائیگی کا امکان پیدا ہو جائے اور سال بھی پورا ہو جائے تو اس کا خمس نکالنا ہوگا۔

سوال: بتائیے کہ یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ: ”مال کو پاک کرنا مروّت وجوانمردی ہے“؟

جواب: امام محمد باقرؑ۔

سوال: امام علیؑ نے بدترین مال کسے قرار دیا ہے؟

جواب: جس میں سے خدا کا حق نہ ادا کیا گیا ہو۔

## اخلاقی مرض کی علامات

سوال: یہ بتائیے مندرجہ ذیل علامات کس چیز کو بھلا دینے کی وجہ سے لاحق ہوتی ہیں؟

۱۔ توبہ میں ٹال مٹول کرنا۔

۲۔ لمبی لمبی دراز امیدیں باندھنا۔

۳۔ عبادات کی لذّت سے محروم ہونا۔

جواب: **موت کو بھلا دینے کی وجہ سے۔**

## اسلامی کتابیں

سوال: فقہ کی مشہور کتاب ”جواہر الکلام“ کس عظیم عالم کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب: آیت اللہ شیخ محمد حسنؒ۔

سوال: مشہور تفسیرِ قرآن ”التّبیان“ کس عالم کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب: شیخ طوسیؒ کی۔

سوال: ملاّ محسن فیض کاشانیؒ کی لکھی ہوئی مشہور تفسیر قرآن کا کیا نام ہے؟

جواب: تفسیر صافی۔

سوال: مشہور کتاب ''شرائع الاسلام'' کس عالم کی تالیف ہے؟

جواب: محققِ حلّیؒ۔

## نجاسات ومطہرات

سوال: مسلمان ممالک کے بازاروں میں جو جانوروں کے چمڑے کے جوتے ملتے ہیں وہ پاک شمار ہوتے ہیں یا نجس؟

جواب: پاک ہیں۔

سوال: آقائے سیستانی کے فتویٰ میں جانوروں کے چمڑے کے وہ جوتے جو دوسرے غیر مسلم ممالک سے آتے ہیں کیا وہ نجس ہوں گے یا پاک؟

جواب: اگر احتمال ہو کہ حیوان تذکیہ شدہ کی کھال کا ہے تو پاک ہے۔

سوال: اگر شک ہو کہ یہ چمڑا (Leather) اصلی ہے یا مصنوعی تو جوتے کو کیا سمجھنا چاہئے؟

جواب: پاک۔

سوال: کیا اس بات کی تصدیق ضروری ہے کہ یہ چمڑا اصلی ہے یا مصنوعی؟

جواب: تحقیق ضروری نہیں ہے۔

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

انسان کی بدترین مصروفیت **اس کا فضول وقت ہے**



سوال: میڈیکل کالجز میں طالب علموں Dissection کے دوران جب مُردوں کو چھوتے ہیں تو کیا اس سے غسلِ مسِ میت واجب ہو جاتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

## اجتہاد و تقلید

سوال: بتائیے کہ یہ حدیث کس معصوم سے مروی ہے کہ: ''جب اللہ کسی کو خیر عطا کرنا چاہتا ہے تو اسے دین میں فقیہ بنا دیتا ہے؟

جواب: حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی۔

سوال: جو فقیہ نہ ہو اور لوگوں کو بغیر علم کے مسئلے بتائے اس کے لئے احادیث میں کیا عذاب بتایا گیا ہے؟

جواب: ۱۔ تمام رحمت و عذاب کے فرشتے اس پر لعنت کرتے ہیں۔

۲۔ ان لوگوں کے گناہوں کا بوجھ بھی اس کے ذمّہ ہوگا جنھوں نے اس کے غلط مسئلوں پر عمل کیا ہوگا۔

۳۔ جہنم میں اس کا ٹھکانہ محفوظ ہو جائے گا۔

سوال: رسولؐ اللہ کے کس صحابی کا یہ قول ہے کہ: ''جو لوگوں کے پوچھے گئے ہر مسئلے کا جواب دے (چاہے اسے پتہ ہی نہ ہو) وہ پاگل ہے''؟

جواب: حضرت ابن عبّاسؓ۔

سوال: رسولؐ خدا نے کس چیز کے ذریعے علم کو قید کرنے کی تاکید کی ہے؟

جواب: لکھ کر۔

## تاریخ

سوال: وہ کون سے نبی تھے جنہیں خوابوں کی تعبیر کا علم دیا گیا تھا؟

جواب: حضرت یوسفؑ۔

سوال: بتایئے پوری دنیا کے لحاظ سے عرب ممالک میں کتنے فیصد مسلمان رہتے ہیں؟

جواب: 20 % ۔

سوال: جنت البقیع میں دفن ہونے والے سب سے پہلے مدفون کا نام بتایئے؟

جواب: حضرت عثمان ابنِ مضعونؓ۔

سوال: 27 رجب کی اسلامی تاریخ کو اسلام میں کیا اہمیت حاصل ہے؟

جواب: واقعہ معراج اسی تاریخ کو وقوع پذیر ہوا تھا۔

سوال: بابائے کیمسٹری (Father of Chemistry) کس صحابی امامؑ کو کہا جاتا ہے؟

جواب: حضرت جابر بن حیّانؒ کو۔

سوال: ایک زمانے میں اسپین کے شہر ''کورڈوبا'' میں کتنی مساجد ہوا کرتی تھیں؟

جواب: ۷۰۰ مساجد۔

سوال: حضرت یحیٰؑ کی عمر مبارک وقتِ شہادت کتنی تھی؟

جواب: ۴۴ سال۔

سوال: حضرت نوحؑ کس ملک میں تبلیغی امور انجام دیتے تھے؟

جواب: عراق میں۔



سوال: جنگِ بدر میں امیّہ بن خلف کو کس صحابی رسولؐ نے قتل کیا؟

جواب: حضرت بلالؓ نے۔

سوال: جنگِ بدر کس اسلامی مہینے میں لڑی گئی؟

جواب: رمضان المبارک میں۔

سوال: مسجد غمامہ سعودی عرب کے کس مشہور شہر میں ہے؟

جواب: مدینہ میں۔

سوال: غارِ ثور میں رسولؐ خدا کتنے دن تک قیام پذیر رہے؟

جواب: ۳ دن تک۔

## متفرقات

سوال: صبر اور شکر کے ساتھ ایک رات کا بخار برداشت کرنا کتنا اجر و ثواب رکھتا ہے؟

جواب: ۶۰ سال کے گناہوں کا کفّارہ بن جاتا ہے۔

سوال: بیماری کی حالت میں قرآن کی کون سی سورہ پڑھنے کی بہت زیادہ تاکید کی گئی ہے؟

جواب: سورۂ توحید۔

سوال: بتایئے یہ جملہ کس مشہور ترین عالمِ دین کا ہے: ''موت کی سختی فقط اس سے ڈرنے میں ہے''؟

جواب: سیّد مہدی بحرالعلومؒ۔

سوال: پیغمبرِ اسلامؐ نے روزانہ کتنی مرتبہ موت کو یاد کرنے والے کے متعلق یہ فرمایا ہے کہ اس کا شمار شہداء میں ہوتا ہے؟

جواب: جو ۲۰ مرتبہ روزانہ موت کو یاد کرے۔

سوال: بتایئے ایک رات کے سر درد کا کیا فائدہ بتایا گیا ہے؟

جواب: تمام چھوٹے گناہ اس کی وجہ سے معاف ہو جاتے ہیں۔

سوال: وہ لڑکی جس کی کسی وجہ سے دنیا میں شادی نہ ہو سکے اس کو آخرت میں کیا مقام دیا جائے گا؟

جواب: اسے جنت میں حضرت مریمؑ کا ساتھ نصیب ہوگا۔

سوال: بغیر وصیت کیئے مرنے والے کے لیے احادیث میں کیا آیا ہے؟

جواب: جو شخص بغیر وصیت کے اس دنیا سے جائے وہ ایسا ہے گویا وہ جاہلیت کی موت مرا ہو۔

سوال: مریض کی عیادت کیلئے اٹھنے والے ہر قدم پر کتنی نیکیاں لکھی جاتی ہیں؟

جواب: ہزار ہزار نیکیاں ہر قدم پر۔

سوال: بتایئے یہ آیت کس سورہ میں ہے کہ ”خدا نے تجارت کو حلال اور سود کو حرام قرار دیا ہے؟

جواب: سورۂ بقرہ میں۔

سوال: بتایئے روایات میں عالم کا سو جانا جاہل کی کس چیز سے بہتر قرار دیا گیا ہے؟

جواب: نماز سے۔

اچھی گفتگو سے بڑھ کر اور کوئی **صدقہ** نہیں ہے

رسولِ خدا ﷺ



سوال: بتایئے یہ حدیث کس معصومؑ سے مروی ہے کہ یقیناً اللہ دھیمی آواز کو دوست رکھتا ہے اور اونچی آواز سے نفرت رکھتا ہے؟

جواب: جنابِ رسولؐ خدا۔

سوال: احادیث میں بچپن میں علم حاصل کرنے کو پتھر پر لکیر سے تشبیہ دی گئی ہے (یعنی پکّی لکیر جو کبھی نہیں مٹتی) بتایئے جو بڑی عمر میں علم حاصل کرتے ہیں اسے کس بات سے تشبیہ دی گئی ہے؟

جواب: پانی پر تحریر (یعنی جو جلد فراموش ہو جاتا ہے)۔

سوال: وہ کون سی چیزیں ہیں جو شرافت کی نشانی ہیں چاہے انسان کتنا ہی امیر یا کتنا ہی بڑے عہدے پر کیوں نہ فائز ہو؟

جواب: ۱۔ والدین کی تعظیم میں کھڑے ہونا۔

۲۔ عالم کی خدمت کرنا۔

۳۔ اُس چیز کے بارے میں سوال کرنا جو نہیں جانتا۔

۴۔ مہمان کی خاطر تواضع کرنا۔

سوال: بے عمل لوگوں کی نصیحتیں لوگوں کے دلوں سے اس طرح اُچٹ جائیں گی جس طرح چکنے پتھر پر سے بارش کے قطرے۔ یہ قول کس معصومؑ کا ہے؟

جواب: امام جعفر صادقؑ۔

سوال: قرآن میں رسولؐ خدا کو ”یا ایّھا النبّی“ کہہ کر کتنی مرتبہ خطاب کیا گیا ہے؟

جواب: گیارہ مرتبہ۔

سوال: وہ کون سی مسجد ہے جس کے مینار دنیا کی تمام مساجد سے زیادہ اونچے ہیں؟

جواب: مسجد حسن (Casablanca)

سوال: وہ کون سا مذہب ہے جسے اہلِ سنّت کا پانچواں مذہب کہا جاتا ہے؟

جواب: زہری مذہب۔

سوال: جنگِ تبوک کن لوگوں کے خلاف لڑی گئی؟

جواب: رومیوں کے خلاف۔

سوال: روزہ رکھنے سے کون سا فائدہ حاصل ہوتا ہے جو قرآن نے ذکر کیا ہے؟

جواب: تقویٰ و پرہیزگاری۔

## مقدّس مقامات

جوابات صفحہ نمبر 18 پر ملاحظہ کریں۔

سوال: بتائیے مندرجہ ذیل قبور کن انبیاء اللہ کی ہیں؟

1


2


3


4




## علمائے اعلام

1


2


3


4


5

6

**تصویر نمبر ۱ اور ۲ :**

آیت اللہ وحیدِ خراسانی کی موجودہ اور جوانی کی تصویر۔

**تصویر نمبر ۳ اور ۴ :**

آیت اللہ جوادِ آملی کی موجودہ اور جوانی کی تصویر۔

**تصویر نمبر ۵ :**

جلاوطنی کے بعد امام خمینیؒ فرانس سے ایران واپسی پر جہاز سے اترتے ہوئے۔

**تصویر نمبر ٦ :**

امام خمینیؒ اپنے بیٹے آقائے مصطفیٰ خمینی کے ہمراہ۔

آپ ﷺ نے فرمایا جو **صدقہ** کے ذریعہ اپنے مُردوں پر مہربانی کرتا ہے اس کیلئے اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُحد پہاڑ کے برابر اجر ہے۔ اور روزِ قیامت وہ عرش کے سایہ میں ہوگا جبکہ اس کے علاوہ اور کوئی سایہ نہ ہوگا اور اس **صدقہ** کے ذریعہ زندہ اور مردہ دونوں نجات حاصل کرتے ہیں ۔۔

رسولِ خدا ﷺ

## التماسِ سورۂ فاتحہ

- سیّدہ انیس فاطمہ
- کنیز سیّدہ بنت سید علی سجاد
- ابو جعفر رضوی ولد سید علی محمد رضوی
- سیّدہ نسیم بانو بنت گلشن علی
- فقیر حسین عابدی ولد گدا حسین عابدی
- سیّد آلِ سیّدین جعفری صاحب کے خاندان کے تمام مرحومین
- صفیہ خاتون عابدی بنت محمد رضا عابدی

انسان جو بھی **صدقہ** دیتا ہے
اس میں علم کو پھیلانے سے افضل کوئی **صدقہ** نہیں

## جوابات — تصویری مسائل

1 حرام ہے۔ 2 حرام ہے۔

3 حرام ہے۔ 4 حرام ہے۔ 5 جائز ہے۔ 6 جی نہیں۔

7 جو کسی بیمار مسلمان کی عیادت کو جائے اگر صبح جائے تو شام تک، اگر شام کو جائے تو صبح تک ستّر ہزار فرشتے اس پر درود بھیجیں گے۔۔

8 سات برس تک بچوں کا رونا لا الہ الا اللہ سمجھا جائے گا اور جب سات برس گزر جائیں تو ان کا رونا ماں باپ کے حق میں استغفار سمجھا جائے گا۔۔

9 جی نہیں۔ 10 رزق میں اضافہ۔ 11 جی ہاں۔ 12 حرام ہے۔

13 مولا علیؑ بیت المال کے چراغ کی روشنی کو اپنے ذاتی کام کرتے وقت بجھا دیتے تھے۔

14 نماز صحیح ہوگی۔



## مدرسۃ القائمؑ کی سالانہ تقریبِ تقسیمِ انعامات کی چند تصویری جھلکیاں







